حروفِ استفہام وایجاب سب کے سب مُہْمَلْ یعنی غیر عامل ہیں۔ جو جملے پر داخل ہو کر کسی قسم کا کوئی عمل نہیں کرتے اور دیگر حروف کی طرح یہ سب مبنی ہیں۔

**اَسمائے استفہام:** مَنْ، مَا - مَتیٰ - اَیْنَ - کَیْفَ - اَیَّانَ - اَنّٰی - اَیّ - کَمْ - یہ سب اسمائے استفہام ہیں اور دیگر اسماء کی طرح مبتدا، خبر، فاعل، مفعول وغیرہ کے طور پر آتے ہیں۔ اَیّ کے سوا باقی سب اسمائے استفہام مبنی ہیں۔

# کلماتِ استفہام کا استعمال

۱- أَ اور هَلْ : ان دو حروف کے ذریعے مضمونِ جملہ کو سمجھنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ ان کے ذریعے استفہام کا جواب اگر اثبات (ہاں) میں ہو تو نَعَمْ، اَجَلْ، جَیْرِ جیسے حروفِ ایجاب استعمال کیے جاتے ہیں اور جواب نفی میں ہو تو لَا استعمال کیا جاتا ہے۔ جیسے: اَحَضَرَ التِّلْمِیْذُ؟ کا جواب مثبت ہو تو کہیں گے: نَعَمْ، حَضَرَ التِّلْمِیْذُ اور اگر جواب نفی میں ہو تو کہیں گے: لَا، مَا حَضَرَ التِّلْمِیْذُ۔ أَ أَنْتَ مُتْعَبٌ؟ (کیا تو تھکا ہوا ہے؟) ہاں میں جواب ہو تو نَعَمْ، اَنَا مُتْعَبٌ کہیں گے اور نہ میں ہو تو: لَا، لَسْتُ مُتْعَبًا کہیں گے۔ اسی طرح هَلْ حَضَرَ التِّلْمِیْذُ اور هَلْ أَنْتَ مُتْعَبٌ کا جواب ہوگا۔

هَلْ کے ساتھ سوال ہمیشہ مثبت ہوتا ہے مگر أَ کے ساتھ سوال منفی بھی ہوتا ہے اور اس صورت میں جواب میں بلیٰ استعمال کرتے ہیں جیسے: أَلَیْسَ اللّٰهُ رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ (کیا اللہ رب العالمین نہیں ہے؟) کے جواب میں کہیں گے: بَلٰی، اَللّٰهُ رَبُّ الْعَالَمِیْنَ۔ (کیوں نہیں، اللہ رب العالمین ہے)۔

۲- مَنْ : ذوی العقول کے لیے آتا ہے: مَنِ الْقَادِمُ؟ آنے والا کون ہے؟)

۳- مَا : غیر ذوی العقول کے لیے آتا ہے: مَا بِیَدِكَ؟ (تیرے ہاتھ میں کیا ہے؟)

مَا سے پہلے حرف جر آجائے تو الف کو حذف کر دیتے ہیں: فِیْمَ - عَلَامَ - اِلَامَ وغیرہ۔

۴- مَتیٰ : زمانے سے متعلق سوال کے لیے آتا ہے: مَتیٰ جِئْتَ؟ (تو کب آیا؟)

۵۔ أَيْنَ : مکان (جگہ) سے متعلق سوال کے لیے آتا ہے: أَيْنَ الْكِتَابُ؟ (کتاب کہاں ہے؟)

۶۔ كَيْفَ : حالت پوچھنے کے لیے آتا ہے: كَيْفَ الْمَرِيضُ الْآنَ؟ (اب مریض کا حال کیسا ہے؟)

۷۔ أَيَّانَ : زمانے کی بابت دریافت کرنے کے لیے: أَيَّانَ افْتُتِحَ هٰذَا الْمَصْنَعُ؟ (یہ کارخانہ کب کھلا؟)

۸۔ أَنّٰى : جگہ کے بارے میں پوچھنے کے لیے: أَنّٰى كَانَ الْحَارِسُ؟ (چوکیدار کہاں تھا؟)

۹۔ أَيّ : یہ عاقل، غیر عاقل، وقت، جگہ وغیرہ ہر چیز کے بارے میں سوال کرنے کے لیے آتا ہے اور معرب ہے۔ أَيَّ كِتَابٍ قَرَأْتَ؟ (تُو نے کون سی کتاب پڑھی؟) أَيُّ رَجُلٍ صَادِقُ الْوَعْدِ؟ (کون آدمی وعدے کا سچا ہے؟)

# تحلیل صرفی ونحوی

تحلیل صرفی: تحلیل صرفی سے مراد ہے کسی کلمہ یا مرکب ناقص یا مرکب تام کے ہر ہر کلمہ کی قسم اور صیغہ وغیرہ بتانا اور ان لفظی تبدیلیوں کی نشان دہی کرنا جن میں سے وہ کلمہ گزر کر موجودہ صیغے میں آیا ہے۔

کلمہ کی قسم اور صیغہ وغیرہ بتانے سے مراد یہ ہے کہ بتایا جائے: (۱) کلمہ اسم، فعل، حرف تینوں میں سے کون سی قسم سے ہے۔ اسم ہے تو وہ جامد، مصدر اور مشتق میں کون سی قسم سے ہے۔ اگر مصدر ہے تو کون سا مصدر ہے، عام مصدر، مصدر ہیئت، وحدت یا میمی۔ مشتق ہے تو کون سا، اسم فاعل، اسم مفعول، صفت مشبہہ، اسم آلہ، اسم ظرف، اسم مبالغہ کیا ہے۔ صیغہ کون سا ہے، واحد، تثنیہ یا جمع، سالم یا مکسر۔ معرب ہے یا مبنی، منصرف ہے یا غیر منصرف۔ نکرہ ہے یا معرفہ۔ کون سا معرفہ ہے۔ مذکر ہے یا مؤنث۔ مؤنث ہے تو مؤنث قیاسی ہے یا سماعی۔ اور اگر فعل ہے تو کون سا، ماضی، مضارع، امر، نہی، معروف، مجہول۔ اگر اسم یا فعل کا کوئی صیغہ ہے اور اس میں حرف علت کی وجہ سے کوئی تبدیلی واقع ہوئی ہے تو وہ کیا ہے، اور اصل شکل کیا تھی۔ اور اگر حرف ہے تو کون سا۔ وغیرہ۔

## مثالیں:

(ا) جملے کی تحلیل صرفی: وَلِلّٰهِ غَیْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۔ وَ: حرف عطف ہے، مبنی برفتحہ ۔ لِ: حرف جر ہے، مبنی برکسرہ ۔ اللّٰہِ: معرف باللام ذاتِ جلّ جلالہ کا اسم علم ہے ۔ معرب ہے ۔ غَیْبُ: مصدر ہے، اَلسَّمٰوٰتِ جمع مؤنث سالم ہے، اس کا مفرد کا صیغہ اَلسَّمَاءُ ہے۔ جمع کے صیغے میں ہمزہ واؤ میں بدل گیا ہے ۔ معرف باللام ہے ۔ معرب ہے وَ: حرف عطف، مبنی برفتحہ ہے۔ اَلْاَرْضِ: اسم جامد، مفرد، معرف باللام، معرب اور مؤنث سماعی ہے ۔

(ب) کلمات کی تحلیل صرفی: اَحْمَدُ ۔ قُلْ ، جِلْسَةٌ ، لِیَشْهَدُوْا ، اَلْمُؤْمِنُوْنَ ۔ کَتَبَتْ ۔ بَیْضَاءُ ۔ هٰؤُلَاءِ ۔ هَیْهَاتَ ۔ لَیْسَ ۔

**اَحْمَدُ:** مذکر کا اسم علم، مفرد کا صیغہ، مشتق اور غیر منصرف ہے ۔ **قُلْ:** فعل امر حاضر، واحد مذکر کا صیغہ، مبنی برسکون ۔ اصل میں قُوْلْ تھا، دو ساکن حروف جمع ہو گئے تو حرف علت واؤ کو حذف کر دیا ۔ **جِلْسَةٌ:** مصدر ہیئت ہے، مفرد، مؤنث کا صیغہ ہے، معرب ہے ۔ **لِیَشْهَدُوْا:** لِ لام تعلیل ہے، اس کے بعد حرف ناصب مضارع اَنْ مقدر ہے۔ یَشْهَدُوْا، فعل مضارع معروف جمع مذکر غائب کا صیغہ جس کی علامت واو الجماعۃ ہے، معرب ہے، اَنْ مقدرہ کی وجہ سے منصوب ہے، حالتِ نصب کی وجہ سے آخر سے نون اعرابی گرا دیا گیا ہے ۔ **اَلْمُؤْمِنُوْنَ:** اسم مشتق ہے، اسم فاعل جمع مذکر سالم کا صیغہ، جمع مذکر سالم کی علامت "ون" معرف باللام ہے، معرب ہے ۔ **کَتَبَتْ:** فعل ماضی معروف، واحد مؤنث غائب کا صیغہ ہے، مبنی برفتحہ ہے ۔ **بَیْضَاءُ:** اسم مشتق ہے، اسم صفت ہے، مفرد ہے، مؤنث قیاسی ہے، علامتِ تانیث الف ممدودہ ہے، غیر منصرف ہے ۔ **هٰؤُلَاءِ** قریب کے لیے جمع مذکر کا اسم اشارہ، ھا تنبیہ کے لیے ہے، معرفہ ہے، مبنی برکسرہ ہے ۔ **هَیْهَاتَ:** اسم فاعل سماعی ہے، مبنی برفتحہ ہے، ماضی کے معنی دیتا ہے۔ غیر متصرف ہے۔ **لَیْسَ:** فعل ناقص ہے، مبنی برفتحہ ہے، جامد (غیر متصرف) ہے ۔

**تحلیل یا ترکیب نحوی:** اس سے مراد یہ ہے کہ مرکب ناقص یا مرکب تام (جملہ) میں

ہر کلمہ کی حالتِ اعرابی اور اس کا موقع اعرابی (مبتدا، خبر، فعل، فاعل، مفعول وغیرہ) متعین کرنے کے بعد بتایا جائے کہ یہ کون سا مرکب یا جملہ ہے۔

**جملے کی اقسام:** جملہ کی دو قسمیں ہیں (۱) اسمیہ (۲) فعلیہ۔ جملہ اسمیہ اس جملے کو کہتے ہیں جو اصلاً اسم سے شروع ہو، پھر چاہے اس پر کوئی حرف یا کوئی ناسخ داخل ہو جائے۔ اس کے بڑے ارکان دو ہیں، مبتدا اور خبر۔ باقی جار مجرور وغیرہ مبتدا یا خبر سے متعلق ہو سکتے ہیں۔ جملہ فعلیہ وہ ہے جو فعل سے شروع ہو۔ اس کے بنیادی اجزا فعل اور فاعل ہیں اور فعل متعدی ہیں مفعول بھی۔ باقی (جار مجرور وغیرہ) ان تینوں میں سے کسی سے متعلق ہوتے ہیں۔ اگر جملہ فعلیہ میں شرط اور جزا موجود ہو تو اسے جملہ فعلیہ شرطیہ کہتے ہیں۔

مفہوم کے اعتبار سے جملہ کی دو قسمیں ہیں: خبریہ اور انشائیہ۔ خبریہ جملہ سے مراد وہ جملہ ہے کہ جس میں کہی گئی بات کو سچ یا جھوٹ کہہ سکیں اور انشائیہ اس جملے کو کہتے ہیں جس میں کہی گئی بات کو سچ یا جھوٹ نہ کہہ سکیں۔ جملہ انشائیہ اس جملے کو کہتے ہیں جس میں امر، نہی، استفہام، تمنا یا امید، عقد جیسے خرید و فروخت، نکاح وغیرہ، ندا، عرض (درخواست)، قسم یا تعجب پایا جائے۔

**نوٹ:** جملہ اسمیہ سے پہلے اگر کوئی حرف (مثلاً ھَلْ، أَ، اِنَّ، ما و لا نافیہ مشبہ بلیس، لَا نافیۃ الجنس) آجائے تو جملے کی نوعیت وہی رہتی ہے، جملہ اسمیہ اسمیہ ہی رہے گا۔ اسم فعل سے شروع ہونے والا جملہ بھی اسمیہ جملہ کہلائے گا کیونکہ ہے تو یہ بھی اسم خواہ معنی و عمل فعل کا کرتا ہے۔ اسی طرح جملہ فعلیہ سے پہلے کوئی (مثلاً ھَلْ، أَمْ) آجائے تو وہ فعلیہ ہی رہے گا۔ حروف کا کچھ اعتبار نہیں۔ بس اگر فعل سے شروع ہوا ہے تو جملہ فعلیہ، اور اگر اسم سے شروع ہوا ہے تو جملہ اسمیہ۔ بعض اوقات جملے کے شروع میں فعل محذوف ہوتا ہے وہ جملہ بھی فعلیہ ہوگا۔ مثلاً: وَ بِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا میں شروع میں فعل اَحْسِنُوْا محذوف ہے لہذا یہ جملہ فعلیہ ہے، اور اِحْسَانًا اس کا مفعول مطلق ہے۔ اسی طرح مَعَاذَ اللّٰهِ کے شروع میں فعل بفاعل اَعُوْذُ محذوف ہے۔ حرفِ ندا یا بھی فعل اَدْعُوْ کا قائم مقام ہے، لہٰذا یہ بھی جملہ فعلیہ ہے۔

## تحلیل (یا ترکیب) نحوی کی مثالیں

۱- مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰہِ : مُحَمَّدٌ مبتدا، مرفوع لفظاً۔ رَسُوْلُ مضاف اللّٰہِ مضاف الیہ مرکب اضافی ہو کر خبر۔ مبتدا اور خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ۔

۲- اَبُوْہُ رَجُلٌ کَرِیْمٌ : اَبُوْ مضاف ہٗ مضاف الیہ مرکب اضافی ہو کر مبتدا۔ رَجُلٌ موصوف کَرِیْمٌ صفت مرکب توصیفی ہو کر خبر۔ مبتدا اور خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ۔

۳- زَیْدٌ مُھَنْدِسٌ وَ اَبُوْہُ طَبِیْبٌ : زَیْدٌ مبتدا لفظاً مرفوع۔ مُھَنْدِسٌ خبر مبتدا، خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ۔ وَ حرف عطف۔ اَبُوْ مضاف ہٗ مضاف الیہ مرکب اضافی ہو کر مبتدا۔ طَبِیْبٌ خبر۔ مبتدا، خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف۔ جملہ اسمیہ معطوف ہے جملہ اسمیہ پر۔ جملتین اِسمیتین۔

۴- ھَلْ زَیْدٌ تِلْمِیْذٌ مُجْتَھِدٌ ؟ ھَلْ حرف استفہام۔ زَیْدٌ مبتدا لفظاً مرفوع۔ تِلْمِیْذٌ موصوف مُجْتَھِدٌ صفت۔ مرکب توصیفی ہو کر خبر۔ حرفِ استفہام، مبتدا اور خبر سب مل کر جملہ اسمیہ انشائیہ (استفہامیہ)۔

۵- نَعَمْ، مُوْسٰی رَجُلٌ کَرِیْمٌ : نَعَمْ حرفِ ایجاب۔ مُوْسٰی مبتدا تقدیراً مرفوع۔ رَجُلٌ موصوف کَرِیْمٌ صفت مرکب توصیفی ہو کر خبر۔ حرف ایجاب، مبتدا اور خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ۔

۶- مَنِ الْقَادِمُ ؟ مَنْ خبر مقدم محلاً مرفوع۔ اَلْقَادِمُ مبتدا موخر لفظاً مرفوع مبتدا اور خبر مل کے جملہ اسمیہ انشائیہ (استفہامیہ)۔

۷- اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ : اِنَّ حرف مشبہ بالفعل۔ اللّٰہَ اِنَّ کا اسم لفظاً منصوب۔ عَلٰی حرف جار۔ کُلِّ مضاف شَیْءٍ مضاف الیہ مرکب اضافی ہو کر مجرور۔ جار مجرور مل کر مرکب جاری ہو کر متعلق بہ خبر قَدِیْرٌ۔ قَدِیْرٌ خبر۔ اِنَّ اور مبتدا اپنی خبر اور متعلق بہ خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ (مسبوقہ بناسخ)۔

۸- مَا زَیْدٌ عَاقِلاً : مَا حرف نفی مشبہ بلیس زَیْدٌ مَا کا اسم لفظاً مرفوع۔ عَاقِلاً خبر ہے مَا کی۔ مَا اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ۔

۹- لَا تِلْمِیْذَ فِی الصَّفِّ : لَا حرف نافیۃ الجنس۔ تِلْمِیْذَ لائے نفی جنس کا اسم لفظاً منصوب

فِیْ حرف جار اَلصَّفِّ مجرور۔ جار مجرور مل کر ظرف مستقر[1] ہو کر خبر لَاؔ کی۔ لَاؔ اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ۔

۱۰۔ زَیْدٌ ضَرَبَ الْوَلَدَ : زَیْدٌ مبتدا لفظاً مرفوع۔ ضَرَبَ فعل بافاعل، اس میں فاعل ھُوَ کی ضمیر مستتر۔ اَلْوَلَدَ مفعول بہ لفظاً منصوب۔ فعل بافاعل اپنے مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ ہوا، اور جملہ فعلیہ خبر ہوا مبتدا زَیْدٌ کی۔ زَیْدٌ مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ۔

۱۱۔ کَانَ اَمْرُ اللّٰہِ مَفْعُوْلًا : کَانَ فعل ناقص۔ اَمْرُ مضاف اللّٰہِ مضاف الیہ مل کر مرکب اضافی ہو کے کَانَ کا اسم۔ مَفْعُوْلًا کَانَ کی خبر، لفظاً منصوب فعل ناقص کَانَ اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ (مَسْبُوْقَہ بِنَاسِخ)۔

۱۲۔ لَیْسَ اللّٰہُ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِیْدِ : لَیْسَ فعل ناقص۔ اللّٰہُ لَیْسَ کا اسم لفظاً مرفوع۔ بِ حرف جر زائدہ۔ ظَلَّامٍ حرف جر بِ کی وجہ سے لفظاً مجرور مگر لیس کی خبر ہونے کی وجہ سے موقع اعرابی نصب کا۔ لِ حرف جر اَلْعَبِیْدِ مجرور۔ جار مجرور مل کر متعلق بہ خبر ظَلَّامٍ۔ فعل ناقص اپنے اسم وخبر اور متعلق بہ خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ (مَسْبُوْقَہ بِنَاسِخ)۔

۱۳۔ اَصْبَحَ الْمَرِیْضُ : اَصْبَحَ فعل تام۔ اَلْمَرِیْضُ فاعل لفظاً مرفوع۔ فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ۔

۱۴۔ کَتَبْتُ رِسَالَۃً اِلٰی اُسْتَاذِی : کَتَبْتُ فعل بافاعل۔ اس میں فاعل واحد متکلم کی ضمیر رفع متصل بارز۔ رِسَالَۃً مفعول بہ، لفظاً منصوب۔ اِلٰی حرفِ جر۔ اُسْتَاذِ مضاف۔ ی، مضاف الیہ مضاف اور مضاف الیہ مرکب اضافی ہو کر مجرور اِلٰی کا۔ جار مجرور مل کے متعلق بہ فعل۔ فعل بافاعل اپنے مفعول بہ اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

۱۵۔ اَدَّبَ رَجُلٌ نَفَرًا مِّنْ خُلَّانِہٖ اِلٰی مَاْدُبَتِہٖ : اَدَّبَ فعل۔ رَجُلٌ فاعل۔ لفظاً مرفوع۔ نَفَرًا مفعول بہ۔ مِنْ حرف جر تبیین کے لیے۔ خُلَّانِ مضاف ہٖ مضاف

---

[1] اگر جار مجرور یا ظرف جملے میں مذکور فعل سے متعلق ہو تو اسے ظرفِ لغو کہتے ہیں اور اگر فعل مذکور نہ ہو بلکہ محذوف ہو تو اسے ظرف مستقر کہتے ہیں۔ فعل محذوف ثَبَتَ، حَلَّ یا اِسْتَقَرَّ ہوتا ہے۔ مذکورہ جملے میں جار مجرور ظرف مستقر ہے۔ سَکَنْتُ فِی الْبَیْتِ میں فِی الْبَیْتِ ظرف لغو ہے۔

الیہ مل کر مرکب اضافی ہو کر مجرور مِنْ کا۔ جار مجرور مل کر متعلق بہ مفعول بہ نَفوًا۔ اِلٰی حرف جر عَادُ بَیْتِہٖ مجرور جار مجرور مل کر متعلق بہ فعل اَدَّبَ فعل اپنے فاعل مفعول بہ متعلق بہ مفعول بہ اور متعلق بہ فعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ۔

۱۶۔ جَاءَ خَادِمٌ وَفَتَحَ بَابَ الْحُجْرَۃِ: جَاءَ فعل۔ خَادِمٌ فاعل مرفوع لفظاً۔ فعل اپنے فاعل سے مل کے جملہ فعلیہ خبریہ۔ وَ حرفِ عطف۔ فَتَحَ فعل بافاعل، اس میں فاعل ضمیر رفع مستتر ھُوَ جو خَادِمٌ کی طرف لوٹتی ہے۔ بَابَ مضاف الْحُجْرَۃِ مضاف الیہ مرکب اضافی ہو کر مفعول بہ فعل فَتَحَ کا۔ فعل بافاعل اپنے مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔ دو فعلیہ خبریہ جملے ہوئے جن میں دوسرا جملہ پہلے جملے پر معطوف ہوا حرف عطف واؤ کے ذریعے اور پہلا جملہ معطوف علیہ ہے۔

۱۷۔ خَرَجَ تِلْمِیْذٌ مُجْتَھِدٌ مِنْ دَارِہٖ وَذَھَبَ اِلٰی کُلِّیَّتِہٖ: خَرَجَ فعل۔ تِلْمِیْذٌ موصوف۔ مُجْتَھِدٌ صفت مرکب توصیفی ہو کے فاعل فعل خَرَجَ کا، مرفوع لفظاً۔ مِنْ حرف جر۔ دَارِ مضاف ہٖ مضاف الیہ مرکب اضافی مجرور اِلٰی کا۔ جار مجرور متعلق بہ فعل خَرَجَ۔ فعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ۔ وَ حرف عطف۔ ذَھَبَ فعل بافاعل، اس میں فعل ھُوَ کی ضمیر رفع مستتر جو تِلْمِیْذٌ کی طرف لوٹتی ہے۔ اِلٰی حرفِ جر۔ کُلِّیَّۃِ مضاف ہٖ مضاف الیہ مرکب اضافی ہو کر مجرور اِلٰی کا۔ جار مجرور مل کر مرکب جاری ہو کے متعلق بہ فعل ذَھَبَ۔ فعل بافاعل متعلق بہ فعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔ دو فعلیہ خبریہ جملے ہوئے جن میں سے دوسرا جملہ پہلے جملے پر حرفِ عطف واؤ کے ذریعے معطوف ہے اور پہلا جملہ معطوف علیہ ہے۔

۱۸۔ فَذَبَحَ الْمَلِکُ وَلَدَہٗ: فَ حرف عطف۔ ذَبَحَ فعل۔ الْمَلِکُ فاعل مرفوع لفظاً۔ وَلَدَ مضاف ہٗ مضاف الیہ مرکب اضافی ہو کر مفعول بہ فعل ذبح کا، منصوب لفظاً۔ فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور حرف عطف سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ۔

۱۹۔ لَا یُحْسَدُ اِلَّا ذُو النِّعْمَۃِ: لَا یُحْسَدُ فعل مضارع مجہول۔ اِلَّا حرفِ استثناء ملغاۃ (جس کا عمل نہیں ہے) ذُوْ مضاف النِّعْمَۃِ مضاف الیہ مرکب اضافی ہو کر نائب فاعل

جملہ اِلَّا مُلْغَاۃ کے بعد واقع ہوا۔ فعل مجہول اپنے نائب فاعل، اِلَّا ملغاۃ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

۲۰۔ وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِيْلًا : وَ حرف عطف، رَتِّلْ : فعل امر حاضر، اس میں فاعل اَنْتَ کی ضمیر رفع مستتر۔ اَلْقُرْاٰنَ مفعول بہ منصوب لفظاً تَرْتِيْلًا مفعول مطلق منصوب لفظاً۔ فعل با فاعل اپنے مفعول بہ اور مفعول مطلق سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

۲۱۔ اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ : اَلْيَوْمَ مفعول فیہ (ظرف) مقدم فعل پر، منصوب لفظاً۔ اَكْمَلْتُ فعل با فاعل، اس میں فاعل واحد متکلم کی ضمیر رفع بارز تَاء۔ لَ حرف جر کُمْ ضمیر اسم مبنی بر سکون محلاً مجرور۔ جار مجرور مرکب جاری ہو کر متعلق بہ فعل اَكْمَلْتُ۔ دِيْنَ مضاف کُمْ مضاف الیہ مرکب اضافی ہو کر مفعول بہ فعل اَكْمَلْتُ کا، لفظاً منصوب۔ فعل با فاعل اپنے مفعول فیہ، مفعول مطلق اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ۔

۲۲۔ سِرْتُ وَشَاطِئَ النَّهْرِ : سِرْتُ فعل با فاعل، اس میں فاعل ضمیر بارز مرفوع تاء المتکلم، وَ، واوِ معیت شَاطِئَ مضاف اَلنَّهْرِ مضاف الیہ مرکب اضافی ہو کر مفعول معہ۔ فعل با فاعل واوِ معیت اور مفعول معہ مل کر جملہ فعلیہ خبریہ۔

۲۳۔ لَا تَقْتُلُوْا اَوْلَادَكُمْ خَشْيَةَ اِمْلَاقٍ : لَا تَقْتُلُوْا فعل نہی مع فاعل کے، فاعل اس میں ضمیر بارز واوِ الجماعۃ۔ اَوْلَادَ مضاف کُمْ مضاف الیہ مرکب اضافی ہو کر مفعول بہ، لفظاً منصوب۔ خَشْيَةَ مضاف اِمْلَاقٍ مضاف الیہ مرکب اضافی ہو کر مفعول لہٗ، لفظاً منصوب فعل با فاعل اپنے مفعول بہ اور مفعول لہٗ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ۔

۲۴۔ وَعَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَاءَ كُلَّهَا : وَ حرف عطف۔ عَلَّمَ فعل با فاعل۔ اس میں فاعل هُوَ کی ضمیر مستتر ہے۔ اٰدَمَ مفعول بہ اول، منصوب لفظاً، غیر منصرف ہے اس لیے تنوین نہیں آئی۔ اَلْاَسْمَاءَ مؤکَّد منصوب لفظاً۔ كُلَّ مضاف هَا مضاف الیہ مرکب اضافی، تاکید ہے اَلْاَسْمَاءَ کی، منصوب لفظاً۔ تاکید مؤکد کے ساتھ مل کر مفعول بہ ثانی ہے فعل عَلَّمَ کا فعل با فاعل اپنے دو مفعول بہ کے ساتھ مل کر جملہ فعلیہ خبریہ۔

۲۵۔ رَجَعَ الْجَيْشُ ظَافِرًا : رَجَعَ فعل۔ اَلْجَيْشُ فاعل مرفوع لفظاً ذوالحال۔ ظَافِرًا حال ہے اَلْجَيْشُ کا، منصوب لفظاً۔ فعل اپنے فاعل اور حال سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ۔

۲۶۔ وَلَا تَعْثَوْا فِي الْأَرْضِ مُفْسِدِيْنَ : وَ حرف عطف ۔ لَا تَعْثَوْا فعل بافاعل۔ اس میں فاعل واو الجماعۃ جمع مذکر کی ضمیر بارز۔ فِي حرف جر۔ الْأَرْضِ مجرور جار مجرور مل کر ظرف لغو۔ مُفْسِدِيْنَ حال منصوب لفظاً ین کے ساتھ کیونکہ جمع مذکر سالم ہے۔ فعل بافاعل ظرف لغو اور حال سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ۔

۲۷۔ رَأَيْتُ أَحَدَ عَشَرَ كَوْكَبًا : رَأَيْتُ فعل بافاعل، اس میں فاعل تاء المتکلم، رفع کی ضمیر متصل بارز۔ أَحَدَ عَشَرَ ممیز مبنی بر فتحۂ جزأین ۔ محلِ نصب میں۔ كَوْكَبًا تمییز منصوب لفظاً۔ ممیز اور تمییز مل کے مفعول بہ فعل بافاعل اپنے مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ۔

۲۸۔ أَحَبُّكُمْ إِلَيَّ أَحَاسِنُكُمْ أَخْلَاقًا : أَحَبُّ مضاف كُمْ مضاف الیہ مرکب اضافی ہو کر مبتدا، مرفوع لفظاً۔ إِلَيَّ حرف جر یاء المتکلم مجرور مرکب جاری ہو کر متعلق بہ مبتدا۔ أَحَاسِنُ مضاف كُمْ مضاف الیہ محل جر میں مرکب اضافی ہو کر ممیز۔ مرفوع لفظاً۔ أَخْلَاقًا تمییز۔ ممیز تمییز مل کے خبر۔ مبتدا اپنے متعلق اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

۲۹۔ جَاءَنِيْ أَخُوْكَ زَيْدٌ : جَاءَ فعل۔ نِي مفعول بہ محلِ نصب میں مقدم بر فاعل۔ أَخُوْ مضاف مرفوع لفظاً۔ اسمائے ستہ مکبرہ میں سے ہے۔ حالتِ رفع کو واؤ سے ظاہر کیا گیا ہے۔ كَ مضاف الیہ محلِ جر میں۔ مضاف اور مضاف الیہ مل کر مرکب اضافی ہو کر مُبدَل منہ۔ زَيْدٌ بدل مطابق (یا بدلِ کل) مرفوع لفظاً مبدل منہ اور بدل مل کر فاعل ہوئے فعل جاءَ کے۔ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

۳۰۔ إِنَّ لِلْمُتَّقِيْنَ مَفَازًا حَدَائِقَ وَأَعْنَابًا : إِنَّ حرف مشبہ بالفعل لِ حرف جر الْمُتَّقِيْنَ مجرور۔ جمع مذکر سالم ہے اس لیے حالتِ جر کو ین سے ظاہر کیا گیا ہے مجرور لفظاً۔ جار مجرور مل کے خبر مقدم بر مبتدا۔ محلِ رفع میں مَفَازًا إِنَّ کا اسم منصوب لفظاً، مبدل منہ ۔ حَدَائِقَ بدل بعض، منصوب لفظاً غیر منصرف ہے اس لیے تنوین نہیں آئی معطوف علیہ ۔ وَ حرف عطف۔ أَعْنَابًا معطوف ہے حَدَائِقَ پر بذریعہ واؤ، منصوب لفظاً معطوف علیہ اور معطوف مل کر بدل بعض۔ مبدل منہ اور بدل مل کر إِنَّ کا اسم مؤخر۔ إِنَّ اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ (مسبوقہ بناسخ)۔

۳۱۔ إِنْ تُكْرِمْنِيْ أُكْرِمْكَ : إِنْ حرف شرط۔ تُكْرِمْ فعل با فاعل۔ اس میں فاعل أَنْتَ کی ضمیر مستتر۔ فعل مضارع مجزوم۔ نِيْ مفعول بہ محلِ نصب میں۔ حرف شرط، فعل با فاعل اور مفعول بہ مل کے جملہ فعلیہ ہو کر شرط۔ أُكْرِمْ فعل با فاعل۔ اس میں فاعل أَنَا کی ضمیر مستتر۔ فعل مضارع مجزوم۔ كَ مفعول بہ، محلِ نصب میں۔ فعل با فاعل اپنے مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ بن کے جزا ہوا۔ شرط اور جزا مل کے جملہ فعلیہ شرطیہ۔

۳۲۔ يَا حَسْرَةً عَلَى الْعِبَادِ : یا حرف ندا قائم مقام أَدْعُوْ کے، فعل با فاعل، اس میں فاعل أَنَا کی ضمیر مستتر۔ حَسْرَةً مفعول بہ، منصوب لفظاً۔ عَلٰی حرف جر۔ اَلْعِبَادِ مجرور۔ جار مجرور مل کے متعلق بہ فعل ہوئے۔ فعل با فاعل اپنے مفعول بہ اور متعلق سے مل کے جملہ فعلیہ انشائیہ ہوئے۔

(۳۳) نِعْمَ الرَّجُلُ حَسَنٌ : نِعْمَ فعل مدح، اَلرَّجُلُ نِعْمَ کا فاعل مرفوع لفظاً۔ فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر خبر مقدم۔ اَلرَّجُلُ مبتدا مؤخر مرفوع لفظاً۔ مبتدا اور خبر مل کے جملہ اسمیہ ہوئے۔

(۳۴) مَا أَعْدَلَ الْحَاكِمَ : مَا مبتدا مبنی بر سکون۔ محلاً مرفوع۔ أَعْدَلَ فعل با فاعل، اس میں فاعل هُوَ کی ضمیر مستتر۔ اَلْحَاكِمَ مفعول بہ منصوب لفظاً۔ فعل با فاعل اور مفعول بہ مل کے جملہ فعلیہ ہو کر خبر۔ مبتدا اور خبر مل کے جملہ اسمیہ انشائیہ۔

# کمپوزیشن

## (الانشاء)

## درخواست نویسی

درخواست کے بڑے حصے تین ہیں: (۱) **خطاب** ۔ مثلاً: بخدمت جناب پرنسپل صاحب گورنمنٹ کالج ملتان / بہاولپور وغیرہ ۔ عربی میں ہم یوں خطاب کریں گے: حَضْرَةُ صَاحِبِ السِّيَادَةِ رَئِيسِ الْكُلِّيَّةِ الْحُكُومِيَّةِ، مولتان ۔ اگر اپنے کلاس ٹیچر کے نام درخواست لکھنی ہو تو انہیں اس طرح مخاطب کر سکتے ہیں: حَضْرَةَ السَّيِّدِ مُعَلِّمِ الصَّفِّ الثَّانِي عَشَرَ ۔

(۲) **متن**: درخواست کے متن کا آغاز ہم اردو میں بالعموم یوں کرتے ہیں۔ مودبانہ گزارش ہے کہ عربی میں یہ آغاز اس طرح کریں گے: بَعْدَ الِاحْتِرَامِ الْوَاجِبِ أَعْرِضُ عَلَى سِيَادَتِكُمْ أَنَّنِي ۔ اس کے بعد مختصر طور پر اپنا مدعا بیان کر دیجیے۔

(۳) **اختتام**: عربی میں متن ختم ہونے کے بعد اس طرح کا جملہ لکھتے ہیں: وَتَفَضَّلُوا بِقَبُولِ فَائِقِ الِاحْتِرَامِ ۔ (= آداب قبول فرمائیے)۔ اس کے بعد بائیں جانب تِلْمِيذُكُمُ الْمُطِيعُ / الْبَارُّ (= آپ کا تابعدار شاگرد) لکھ کر نیچے رَقْمُ الْجُلُوسِ (رول نمبر) لکھ دیجیے اور دائیں جانب: اَلْمُؤَرَّخُ فِيْ (مؤرخہ) لکھ کر اس کے سامنے تاریخ لکھ دیجیے۔

نوٹ: پرنسپل صاحب کے نام چند درخواستیں نمونے کے طور پر دی جا رہی ہیں۔ متن کا اردو ترجمہ بھی ساتھ دیا جا رہا ہے تاکہ طلبہ بغیر سمجھے یاد کرنے کی زحمت سے محفوظ ہوں۔ لیکن یہ یاد رہے کہ امتحان میں یہ اردو ترجمہ نہیں لکھنا۔

## ۱۲۔ درخواست برائے مالی امداد

حَضْرَةَ صَاحِبِ السِّيَادَةِ رَئِيْسِ الْكُلِّيَّةِ الْحُكُوْمِيَّةِ ......

بَعْدَ الْاِحْتِرَامِ الْوَاجِبِ اَعْرِضُ عَلٰى سِيَادَتِكُمْ اَنَّنِيْ طَالِبُ الصَّفِّ الثَّانِيْ عَشَرَ وَاَنَا تِلْمِيْذٌ مُجْتَهِدٌ، قَدْ نَجَحْتُ

بارھویں جماعت کا طالب علم ہوں اور میں ایک محنتی طالب علم ہوں، میں پاس ہوا

فِي الْاِمْتِحَانِ السَّنَوِيِّ فِي الدَّرَجَةِ الْمُمْتَازَةِ۔ وَلٰكِنَّ اَبِيْ رَجُلٌ مُعْسِرٌ فَلَا يَسْتَطِيْعُ

سالانہ امتحان میں درجہ امتیاز میں لیکن میرا باپ تنگدست آدمی ہے وہ استطاعت نہیں رکھتا

اَنْ يَتَحَمَّلَ مَصْرُوْفَاتِ التَّعْلِيْمِ وَالتَّرْبِيَةِ۔ فَاَرْجُوْ مِنْ سِيَادَتِكُمْ

کہ وہ تعلیم و تربیت کے اخراجات برداشت کرے۔ پس میں جناب سے درخواست کرتا ہوں

اَنْ تُعْطُوْنِيْ مِنْحَةً مَجَّانِيَّةً۔

کہ آپ مجھے وظیفہ عطا کریں۔

وَتَفَضَّلُوْا بِقَبُوْلِ فَائِقِ الْاِحْتِرَامِ

تِلْمِيْذُكُمُ الْمُطِيْعُ

اَلْمُؤَرَّخُ فِيْ: ۸-۴-۱۹۹۰ء

رَقْمُ الْجُلُوْسِ (......) ۲۲

نوٹ: اگر فیس معافی کی درخواست لکھنی ہو تو فَلَا يَسْتَطِيْعُ اُن کے بعد یہ دو جملے لکھ دیجیے:

يَدْفَعَ رَسْمَ الْكُلِّيَّةِ الشَّهْرِيِّ۔ فَاَرْجُوْ مِنْ سِيَادَتِكُمْ اَنْ تُعْفِيْنِيْ مِنْ اَدَاءِ الرَّسْمِ

کالج کی ماہانہ فیس ادا کرے۔ پس جناب سے التماس ہے کہ مجھے فیس کی ادائیگی سے معافی دے دیجیے۔ اس کے بعد وَتَفَضَّلُوْا وغیرہ

## ۱۳۔ درخواست برائے رخصت بوجہ بیماری

حَضْرَةَ صَاحِبِ السِّيَادَةِ رَئِيْسِ الْكُلِّيَّةِ الْحُكُوْمِيَّةِ ......

بَعْدَ الْاِحْتِرَامِ الْوَاجِبِ اَعْرِضُ عَلٰى سِيَادَتِكُمْ اَنَّنِيْ

طَالِبُ الصَّفِّ الثَّانِيْ عَشَرَ وَقَدْ مَرِضْتُ وَاُصِبْتُ بِالْحُمَّى الْمَلَارِيَّةِ فَلَا

بارھویں جماعت کا طالب علم ہوں اور میں بیمار ہو گیا ہوں اور مجھے ملیریا بخار ہو گیا ہے پس

يُمْكِنُنِي الحُضُورُ فِي الْكُلِّيَّةِ لِعِدَّةِ أَيَّامٍ - فَأَرْجُو مِنْ سِيَادَتِكُمْ أَنْ
چندروز کے لیے کالج میں حاضر ہونا میرے لیے ممکن نہیں۔ پس جناب سے درخواست ہے کہ
تُعْطُونِي إِجَازَةَ غِيَابٍ لِثَلَاثَةِ أَيَّامٍ مِنْ يَوْمِي هٰذَا لِلْعِلَاجِ وَالِاسْتِرَاحَةِ۔
مجھے تین دن کی رخصت عنایت فرمائیں، آج سے لے کر، علاج اور آرام کے لیے)
وَتَفَضَّلُوا بِقَبُولِ فَائِقِ الِاحْتِرَامِ

تِلْمِيذُكُمُ الْمُطِيعُ

اَلْمُؤَرَّخُ فِي: ۷-۳-۱۹۹۰م (رقم الجلوس ۱..۱۱ج)

نوٹ: اگر والد/والدہ کی بیماری کی وجہ سے رخصت لینی ہو تو وَبَعْدُ کے بعد یوں لکھ دیجیے:
مَرِضَ/مَرِضَتْ أَبِي/أُمِّي الْيَوْمَ وَلَيْسَ فِي الْبَيْتِ مَنْ يُمَرِّضُهُ/هَا
وَيَأْتِي بِالدَّوَاءِ مِنَ الدُّكْتُورِ إِلَّا أَنَا (میرا باپ/ماں آج بیمار ہو گیا/گئی ہے اور
گھر میں میرے سوا کوئی نہیں جو اس کی دیکھ بھال کرے اور ڈاکٹر سے دوا لائے)۔ اس کے بعد
يَوْمِي هٰذَا تک اوپر والی عبارت ہی لکھ دیجیے اور پھر وَتَفَضَّلُوا .... وغیرہ۔

## (۳) درخواست برائے رخصت بوجہ ضروری کام

حَضْرَةَ صَاحِبِ السِّيَادَةِ رَئِيسِ الْكُلِّيَّةِ الْحُكُومِيَّةِ ......
بَعْدَ الِاحْتِرَامِ الْوَاجِبِ أَعْرِضُ عَلَى سِيَادَتِكُمْ أَنَّنِي
طَالِبُ الصَّفِّ الثَّانِي عَشَرَ وَأَنَا تِلْمِيذٌ مُجْتَهِدٌ لَا أَغِيبُ مِنَ الْكُلِّيَّةِ
بارہویں جماعت کا طالب علم ہوں اور میں ایک محنتی طالب علم ہوں، کالج سے غیر حاضر نہیں ہوتا
أَبَدًا وَلٰكِنَّ الْيَوْمَ يَحْتَاجُ أَبِي إِلَى مُسَاعَدَتِي إِيَّاهُ فِي قِيَامِهِ بِأَمْرٍ
کبھی، لیکن آج میرے باپ کو میری مدد کی ضرورت ہے، اسے انجام دینے کے لیے ایک کام
هَامٍّ، فَلَا أَحْضُرُ الْيَوْمَ فِي الْكُلِّيَّةِ - وَأَرْجُو مِنْ سِيَادَتِكُمْ أَنْ
ضروری، پس میں آج کالج حاضر نہ ہوں گا۔ اور جناب سے التماس ہے کہ
تُعْطُونِي إِجَازَةَ غِيَابٍ مِنَ الْكُلِّيَّةِ لِيَوْمٍ وَاحِدٍ -
مجھے ایک یوم کی رخصت عنایت فرما دیں)۔

وَتَفَضَّلُوْا بِقُبُوْلِ فَائِقِ الْاِحْتِرَامِ — تِلْمِيْذُكُمُ الْمُطِيْعُ

الْمُؤَرَّخ فِيْ : ۵-۶-۱۹۹۰م — (رقم الجلوس ......)

## ۴۔ شادی میں شرکت کیلیے چھٹی کی درخواست

حَضْرَةَ صَاحِبِ السِّيَادَةِ رَئِيْسِ الْكُلِّيَّةِ الْحُكُوْمِيَّةِ ......

بَعْدَ الْاِحْتِرَامِ الْوَاجِبِ أَعْرِضُ عَلٰى سِيَادَتِكُمْ أَنَّنِيْ

أُرِيْدُ أَنْ أَحْضُرَ فِيْ حَفْلَةِ زَوَاجِ أَخِي الْكَبِيْرِ مُحَمَّدٍ وَوُقُوْعُهَا

(میں اپنے بڑے بھائی کی شادی کی تقریب میں شرکت کرنا چاہتا ہوں جس کا منعقد ہونا طے

يَوْمَ الْخَمِيْسِ الْقَادِمِ ۔ فَأَرْجُوْ مِنْ سِيَادَتِكُمْ أَنْ تُعْطُوْنِيْ إِجَازَةَ

ہے آئندہ جمعرات کو۔ پس جناب سے درخواست کرتا ہوں کہ آپ مجھے عطا فرمائیں

غِيَابٍ مِنَ الْكُلِّيَّةِ بِثَلَاثَةِ أَيَّامٍ مِنَ الرَّابِعَ عَشَرَ

کالج سے رخصت تین دن کے لیے ، ۱۴ سے لے کر

إِلَى السَّادِسَ عَشَرَ لِلشَّهْرِ الْجَارِيْ ۔

ماہِ رواں کی ۱۶ تاریخ تک

وَتَفَضَّلُوْا بِقُبُوْلِ فَائِقِ الْاِحْتِرَامِ — تِلْمِيْذُكُمُ الْمُطِيْعُ

الْمُؤَرَّخ فِيْ : ۱۳-۷-۱۹۹۰م — (رقم الجلوس ......)

نوٹ ، اگر بہن کی شادی میں شرکت کے لیے رخصت مطلوب ہو تو أَخِي الْكَبِيْرِ کے بجائے أُخْتِي الْكَبِيْرَةِ لکھ دیجیے ، دوست کے لیے صَدِيْقِيْ ، چچا کے لیے عَمِّيْ لکھ دیجیے۔

## ۵۔ درخواست برائے تبدیلیٔ مضمون

حَضْرَةَ صَاحِبِ السِّيَادَةِ رَئِيْسِ الْكُلِّيَّةِ الْحُكُوْمِيَّةِ ......

بَعْدَ الْاِحْتِرَامِ الْوَاجِبِ أَعْرِضُ عَلٰى سِيَادَتِكُمْ أَنَّنِيْ

طَالِبُ الصَّفِّ الْحَادِيْ عَشَرَ وَكُنْتُ اخْتَرْتُ مَادَّةَ عِلْمِ الْاِقْتِصَادِ

گیارہویں جماعت کا طالب علم ہوں اور میں نے معاشیات

وَعِلْمِ الرِّيَاضِيَّاتِ وَلٰكِنَّنِيْ أُوَاجِهُ مُشْكِلَةً فِيْ عِلْمِ الرِّيَاضِيَّاتِ
اور ریاضی کے مضمون چنے تھے لیکن میں ریاضی میں دشواری کا سامنا کر رہا ہوں

وَأُرِيْدُ أَنْ أَدْرُسَ اللُّغَةَ الْعَرَبِيَّةَ بَدَلًا مِنَ الرِّيَاضِيَّاتِ وَ
اور میں ریاضی کی جگہ عربی زبان پڑھنا چاہتا ہوں اور

هٰذِهِ الْمَادَّةُ مَسْمُوْحٌ اِخْتِيَارُهَا مَعَ عِلْمِ الْاِقْتِصَادِ
اکنامکس کے ساتھ اس مضمون کے انتخاب کی اجازت ہے

فَأَرْجُوْ مِنْ سِيَادَتِكُمْ أَنْ تَسْمَحُوْا لِيْ بِهٰذَا الْاِبْدَالِ۔
پس آپ سے درخواست ہے کہ مجھے اس تبدیلی کی اجازت عطا فرمائیں

وَتَفَضَّلُوْا بِقَبُوْلِ فَائِقِ الْاِحْتِرَامِ / تِلْمِيْذُكُمُ الْمُطِيْعُ

اَلْمُؤَرَّخُ فِيْ: ۱۷ مارس ۱۹۹۰م (رقم الجلوس......)

# خطوط نویسی

**طریقہ و ترتیب:**

۱۔ خط میں سب سے اوپر دائیں جانب تاریخ (دن۔ مہینہ۔ سال) لکھیے اور اس کے مقابل بائیں طرف اپنا پتہ لکھیے۔

۲۔ اس کے بعد خطاب و آداب۔ (ا) ماں یا باپ کی طرف سے بیٹے کے لیے ابنی العزیز البار اور بیٹی کے لیے ابنتی العزیزۃ البارۃ اس کے ساتھ ذرا فاصلے پر چند دعائیہ کلمات بھی لکھے جا سکتے ہیں، مثلاً: سَلَّمَهُ / سَلَّمَهَا اللّٰهُ تعالیٰ۔ (ب) بیٹے یا بیٹی کی طرف سے باپ یا ماں کے لیے خطاب و آداب اس طرح ہو سکتا ہے: وَالِدِي الْكَرِيْم / وَالِدَتِي الْكَرِيْمَة (ج) بھائی یا بہن کی طرف سے بھائی یا بہن کے لیے: أخي العزيز فلان / أختي العزيزة فلانة (د) دوست کی طرف سے دوست کے لیے: صديقي العزيز فلان / سہیلی کی طرف سے سہیلی کے لیے صديقتي العزيزة فلانة۔

(۳) اس کے بعد چاہیں تو مناسب سلام و آداب لکھ دیجیے مثلاً (ماں باپ کی طرف سے): تَحِيَّاتٍ مُبَارَكَةٌ وَقُبُلَاتٍ حَارَّةٌ۔ (کسی اور کی طرف سے): تَحِيَّةٌ طَيِّبَةٌ۔ اس کے بعد وَبَعْدُ لکھ کر خط کا اصل مضمون شروع کر دیجیے۔

(۴) اختتام پر بائیں طرف اپنا رشتہ لکھ کر نیچے اپنا نام لکھ دیجیے، مثلاً: وَالِدُكَ، أُمُّكَ، أَخُوكَ، أُخْتُكَ، اِبْنُكُمْ، اِبْنَتُكُمْ، صَدِيقُكَ، صَدِيقَتُكَ۔

## (۱)

باپ کی طرف سے بیٹے کے نام خط جس میں خط نہ لکھنے پر باز پرس، پڑھائی میں ترقی کے بارے میں استفسار ہو اور چند نصیحتیں ہوں، مثلاً پڑھائی میں دلچسپی لینے، صحت کا خیال رکھنے، بُرے اور نکمے طلبہ کی صحبت اور لہو و لعب سے اجتناب۔

۱۷/مارس/۱۹۹۰م — رحیم یار خان۔ سیٹلائٹ تاؤن

شارع رقم ۱۸، منزل رقم ۵۷

اِبْنِيَ الْعَزِيزَ الْبَارَّ! سَلَّمَهُ اللهُ تَعَالَى

تَحِيَّاتٍ مُبَارَكَةٌ وَقُبُلَاتٍ حَارَّةٌ وَبَعْدُ:

مَضَى شَهْرٌ كَامِلٌ مُنْذُ فَارَقْتَنَا وَلَمَّا أَتَسَلَّمْ كِتَابَكَ مَعَ أَنَّنِي

آپ کو ہم سے جدا ہوئے پورا ایک مہینہ گزر گیا لیکن تا دمِ تحریر مجھے آپ کا خط نہیں ملا حالانکہ

أَوْصَيْتُكَ أَنْ تَكْتُبَ إِلَيْنَا بِمُجَرَّدِ وُصُولِكَ إِلَى الْكُلِّيَّةِ وَأَنَا

میں نے تجھے نصیحت کی تھی کہ کالج پہنچتے ہی ہمیں خط لکھنا اور مجھے

أَنْتَظِرُ كِتَابَكَ بِاشْتِيَاقٍ عَظِيمٍ وَالْآنَ أَنَا فِي قَلَقٍ وَاضْطِرَابٍ

تمہارے خط کا بہت شدت سے انتظار ہے اور اب مجھے پریشانی اور تشویش ہے

يَا بُنَيَّ عَجِّلْ لَنَا بِالْكِتَابَةِ وَأَخْبِرْنَا عَنْ صِحَّتِكَ وَتَرَقِّيكَ فِي

اے بیٹے ہمیں جلد خط لکھو اور بتاؤ ہمیں بابت اپنی صحت کے اور اپنی ترقی کے

الدِّرَاسَةِ أَثِقُ بِأَنَّكَ وَلَدٌ بَارٌّ، ذَكِيٌّ وَنَشِيطٌ وَلٰكِنَّنِي أَعْتَقِدُهُ

پڑھائی میں مجھے وثوق ہے کہ تم ایک نیک ذہین اور ہوشیار لڑکے ہو لیکن میں سمجھتا ہوں اسے

مِمَّا يَجِبُ عَلَيَّ أَنْ أُوصِيكَ بِالْعَمَلِ الْجَادِّ الْمُسْتَمِرِّ وَالْمُنْتَظِمِ۔
اپنے فرائض میں سے کہ تجھے مسلسل اور باقاعدہ محنت کی نصیحت کروں۔

اَلْوَقْتُ ثَمِينٌ جِدًّا لَا تُضِعْ مِنْهُ حَتَّى دَقِيقَةٍ وَاحِدَةٍ۔ اِعْتَنِ
وقت بہت قیمتی ہے اس میں سے کچھ ضائع نہ کرو حتیٰ کہ ایک منٹ بھی نہیں۔ دھیان دو

بِدِرَاسَتِكَ كُلَّ الْاِعْتِنَاءِ وَابْذُلْ جُهُودَكَ فِي التَّحْصِيلِ وَ
اپنی پڑھائی کی طرف پورا اور صرف کر دو اپنی کوششیں حصولِ علم اور

الْمُطَالَعَةِ وَوَاصِلْ عَمَلَكَ مُجْتَهِدًا۔ لِكَيْ تُحَقِّقَ أُمْنِيَتَنَا مِنْ
مطالعہ میں اور محنت سے مسلسل کام کرو۔ تاکہ تم ہماری آرزو پوری کرو

نَجَاحِكَ الْبَاهِرِ فِي الْاِمْتِحَانِ النِّهَائِيِّ وَمَعَ ذٰلِكَ عَلَيْكَ
فائنل امتحان میں تمہاری شاندار کامیابی کی بابت اور اسکے ساتھ ساتھ تم پر لازم ہے

أَنْ تَعْتَنِيَ بِصِحَّتِكَ۔ اَلْزَمِ الرِّيَاضَةَ صَبَاحًا بِالْاِنْتِظَامِ۔
کہ اپنی صحت کا خیال رکھو۔ ورزش کرتے رہو صبح کے وقت باقاعدگی سے

وَحَافِظْ عَلٰى مَوَاعِيدِ وَجَبَاتِ الطَّعَامِ۔ اَلصِّحَّةُ الْجَيِّدَةُ ضَرُورِيَّةٌ
اور کھانے کے اوقات کی پابندی کیا کرو۔ عمدہ صحت ضروری ہے

لِاكْتِسَابِ الْعِلْمِ وَالْعَقْلُ السَّلِيمُ فِي الْجِسْمِ السَّلِيمِ كَمَا قَالَ
کسب علم کیلیے اور عقل سلیم جسم سلیم میں ہوتی ہے جیسا کہ کہا ہے

بَعْضُ الْحُكَمَاءِ۔ وَاجْتَنِبْ مُصَاحَبَةَ الْاَشْرَارِ وَالْكُسَالٰى لِاَنَّهَا
کسی سیانے نے اور بچو بروں اور نکموں کی صحبت سے کیونکہ یہ انسان

يَضُرُّ بِصِحَّةِ الْاِنْسَانِ وَسِيرَتِهِ۔ وَالْمَدِينَةُ الْكَبِيرَةُ أَنْتَ
نقصان دیتی ہے انسان کی صحت اور اس کے کردار کو اور تو جس طرح کے بڑے شہر

فِيهَا هِيَ تَزْخَرُ بِزَخَارِفِ الْحَيَاةِ الْمَدَنِيَّةِ
میں ہے وہ بھرا ہوا ہے شہری زندگی کی رنگینیوں سے

فَلَا تَسْتَهْوِيكَ وَلَا تَشْغَلُكَ عَنِ الدِّرَاسَةِ۔
پس وہ تجھے فریفتہ نہ کریں اور تجھے غافل نہ کر دیں پڑھائی سے۔

تُبَلِّغُ أُمُّكَ تَحِيَّاتِهَا - وَدُمْتَ مَحْفُوظًا بِالْعِنَايَةِ الْإِلٰهِيَّةِ - وَالسَّلَامُ

تمہاری ماں تمہیں سلام کہتی ہے اور تو عنایتِ الٰہیہ سے ہمیشہ سلامت رہے ۔ والسلام

وَالِدُكَ

..........

نوٹ : یہ خط کئی خطوط کا مجموعہ ہے ۔ ماں باپ ، بڑے بھائی ، بڑی بہن کی طرف سے نصیحتوں پر مشتمل خط لکھنا ہو تو خطاب اور اختتام وغیرہ میں ضروری ردو بدل کرکے یہی خط لکھ دیجیے ۔ اگر مذکورۂ بالا نصیحتوں میں سے کسی ایک یا دو نصیحتوں پر لکھنا ہو تو باقی نصیحتیں حذف کر دیجیے ۔

(۲)

بیٹے کی طرف سے باپ کے خط کا جواب ۔

۲۲/ مارس / ۱۹۹۰م          لاهور - سَكَنُ الْكُلِّيَّةِ الْحُكُومِيَّةِ ......

وَالِدِيَ الْكَرِيمَ !

اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهُ وَبَعْدُ :

تَسَلَّمْتُ الْيَوْمَ كِتَابَكُمُ الْعَزِيزَ وَعَلِمْتُ عَنْ قَلَقِكُمْ وَاضْطِرَابِكُمْ لِأَجْلِي

آج مجھے آپ کا گرامی نامہ ملا اور مجھے آپ کی پریشانی اور تشویش کا پتا چلا جو میری وجہ سے ہوئی

فَأَنَا مُتَأَسِّفٌ عَلَى أَنِّي أَزْعَجْتُكُمْ بِالتَّأَخُّرِ عَنِ الْكِتَابَةِ إِلَيْكُمْ

پس مجھے افسوس ہے کہ میں نے آپ کو خط لکھنے میں تاخیر کرکے پریشان کیا

وَلٰكِنَّهُ لَمْ يَشْغَلْنِي شَيْءٌ عَنِ الْكِتَابَةِ غَيْرُ أَنَّنِي كُنْتُ

لیکن مجھے خط لکھنے سے کوئی چیز مانع نہ ہوئی سوائے اس کے کہ میں تھا

مَشْغُولًا بِالْاِسْتِعْدَادِ لِلْاِخْتِبَارِ وَكُنْتُ وَصَلْتُ اللَّيْلَ بِالنَّهَارِ لِكَيْ

امتحان کی تیاری میں مصروف اور میں نے دن رات ایک کر دیئے تھے تاکہ

أُحَقِّقَ أَمَانِيَكُمْ مِنْ نَجَاحٍ بَاهِرٍ - ثُمَّ أُصِبْتُ بِالْحُمَّى الْمَلَارِيَّةِ

میں اپنی شاندار کامیابی کی بابت آپ کی آرزوؤں کی تکمیل کروں ۔ پھر میں ملیریا بخار میں مبتلا ہو گیا

بَعْدَ الْاِنْتِهَاءِ مِنَ الْاِخْتِبَارِ مُتَّصِلًا - وَيَسُرُّكُمْ أَنَّنِي أَحْسَنْتُ

امتحان ختم ہوتے ہی ۔ اور آپ کو خوشی ہو گی کہ میں نے اچھے کیے ہیں

فِي الْاِخْتِبَارِ بِجَمِيْعِ الْمَادَّاتِ وَاَرْجُوْ اَنْ اَحْصُلَ عَلٰى اَعْلٰى نَمْرَاتٍ

امتحان میں تمام مضامین کے پرچے اور مجھے امید ہے کہ میں حاصل کروں گا اعلیٰ نمبر

فِيْ كُلِّ مَادَّةٍ ، وَاَنَّنِي الْاٰنَ كَامِلُ الصِّحَّةِ ، شَفَانِيَ اللّٰهُ سَرِيْعًا

ہر مضمون میں ، اور یہ کہ میں اب بالکل تندرست ہوں ، اللہ نے مجھے بہت جلد شفا بخشی

فِيْ بِضْعَةِ اَيَّامٍ وَهٰذَا كُلُّهٗ لِاَجْلِ دُعَاءِكُمْ لِيْ - وَاَشْكُرُكُمْ

چند روز میں اور یہ سب کچھ میرے لیے آپ کی دعا کی بدولت ہے اور میں آپکا شکریہ ادا کرتا ہوں

عَلٰى نَصِيْحَتِكُمْ لِيْ وَاُوَثِّقُكُمْ اَنَّنِيْ اَعْمَلُ وَفْقَ نَصِيْحَتِكُمْ

آپ کی میرے لیے نصیحت پر اور آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ میں آپکی نصیحت پر عمل کروں گا

وَاَعْتَذِرُ اِلَيْكُمْ مَرَّةً ثَانِيَةً اَنَّنِيْ تَاَخَّرْتُ عَنِ الْمُرَاسَلَةِ -

اور میں آپ سے دوسری بار معذرت چاہتا ہوں کہ میں نے خط میں تاخیر کی۔

مِنْ فَضْلِكُمْ بَلِّغُوْا تَحِيَّاتِيْ اِلٰى اُمِّي الرَّحِيْمَةِ وَاِلٰى اُخْتِيْ وَاِخْوَتِيْ

براہِ کرم میری شفیق ماں اور میری بہن اور میرے بھائیوں کو میرا سلام پہنچا دیجیے گا۔

اِبْنُكُمُ الْمُطِيْعُ

(رقم الجلوس .....)

نوٹ :- یہ خط بھی کئی خطوط کا جامع ہے مثلاً بیماری سے صحت یاب ہونیکی اطلاع ، خط دیر سے لکھنے پر معذرت ، نصیحتوں کے جواب ہیں ، وغیرہ - جس قسم کا لکھنا مطلوب ہو اس کے مطابق لے لیجیے باقی چھوڑ دیں - اگر باپ کے بجائے ماں ، بڑے بھائی ، بڑی بہن وغیرہ کو لکھنا ہو تو خطاب واختتام وغیرہ میں ضروری ردوبدل کر لیجیے -

(۳)

دوست کی طرف سے امتحان میں کامیابی پر مبارک باد کا خط

۱۷/ مایو/ ۱۹۹۰ء

ملتان - حَيُّ الْحَدَائِقِ

شارع رقم ۵۸ - منزل رقم ۴۷

صَدِيْقِي الْعَزِيْز خَالِدًا!

تَحِيَّةً طَيِّبَةً وَبَعْدُ:

إِنِّي لَا أَسْتَطِيْعُ أَنْ أَصِفَ لَكَ مَا شَمَلَنِي مِنَ السُّرُوْرِ حِيْنَمَا
بے شک میں آپ کو بیان نہیں کر سکتا جو خوشی مجھے ہوئی جب

تَسَلَّمْتُ رِسَالَتَكَ فَقَرَأْتُ فِيْهَا خَبَرَ نَجَاحِكَ الْبَاهِرِ
مجھے آپ کا خط ملا اور میں نے اس میں آپ کی شاندار کامیابی کی خبر پڑھی

فِي الْامْتِحَانِ السَّنَوِيِّ - أَطْلَعْتُ عَلٰى هٰذِهِ الْبُشْرٰى كُلَّ مَنْ تَعْرِفُ
سالانہ امتحان میں - میں نے اس خوشخبری سے ہر اس شخص کو مطلع کر دیا ہے جسے آپ جانتے ہیں

وَأَعْرِفُ مِنَ الْأَصْدِقَاءِ فَكُلُّهُمْ فَرِحُوْنَ - وَإِذَا أُرْسِلُ إِلَيْكَ
اور میں جانتا ہوں، دوستوں میں سے اور وہ سب خوش ہیں - اور جب میں آپکو پہنچا رہا ہوں

تَهْنِئَتِي الْحَارَّةَ أَحْمِلُ إِلَيْكَ تَهْنِئَةَ الْأَصْدِقَاءِ أَجْمَعِيْنَ -
اپنی گرمجوش مبارکباد تو میں آپ کو تمام دوستوں کی مبارکباد بھی پہنچا رہا ہوں -

وَأَدْعُو لَكَ أَنْ تُسَجِّلَ نَجَاحَاتٍ بَاهِرَةً مُتَوَالِيَةً
اور میں آپ کے لیے دعا کرتا ہوں کہ آپ مسلسل شاندار کامیابیاں حاصل کریں

فِي الْأَعْوَامِ الْقَادِمَةِ وَأَرْجُوْ أَنْ تُسْرِعَ فِي عَوْدَتِكَ إِلَى الْوَطَنِ -
آئندہ سالوں میں اور میں امید کرتا ہوں کہ آپ جلد وطن لوٹیں گے

مَعَ التَّحِيَّاتِ الْعَاطِرَةِ وَالتَّمَنِّيَاتِ الطَّيِّبَةِ
مخلصانہ آداب اور نیک تمناؤں کے ساتھ

صَدِيْقُكَ الْمُخْلِصُ

(رقم الجلوس ...!!)

## (۴)

دوست کے نام خط اس کے والد کی وفات پر تعزیت کے لیے

فیصل آباد - ماڈل ٹاؤن

شارع رقم ۲۴ - منزل رقم ۴۴

۱۹/ ابریل/ ۱۹۹۰ م

صدیقی العزیز کمال!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ تلقیت بمزید من الحزن والألم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ میں نے بے حد رنج وغم کے ساتھ وصول کی

خبر وفاۃ والدک الکریم۔ إن الوالدین أعظم نعمۃ لکل

آپ کے والد کریم کی وفات کی خبر۔ بیشک والدین عظیم ترین نعمت ہیں ہر

ذی حیاۃ ولا بدل لہما ولا شک أن ہذا الحادث المؤلم

ذی حیات کے لیے اور ان کا کوئی بدل نہیں۔ اور اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ واقعہ المناک

جدا والخسارۃ جسیمۃ ولکن الموت سبیل کل حی، قد خلقنا

بہت ہے اور نقصان بہت بڑا ہے لیکن موت ہر زندہ کا راستہ ہے، ہمیں پیدا کیا گیا ہے

فی دار الفناء، فاصبر علی ہذا المصاب صبرا جمیلا واستقبل

فنا کے گھر میں۔ پس اس سانحہ پر صبر جمیل سے کام لیجیے اور سامنا کیجیے

ہذا الحادث المؤلم بحسن العزاء لأن الجزع لا یفید شیئا

اس المناک واقعہ کا اچھے صبر و حوصلہ کے ساتھ کیونکہ ہائے پکار کچھ فائدہ نہیں دیتی

فما حیلتنا إلا أن نسلم لأمر اللہ۔ وندعوہ أن یقدس

پس ہمارا چارہ سوائے اس کے کچھ نہیں کہ حکم الٰہی کے سامنے سر تسلیم خم کر دیں۔ اور یہ کہ اس سے دعا کریں

روح الفقید وینور ضریحہ۔ ویجعل الجنۃ مثواہ و

کہ وہ مرحوم کی روح کو مقدس فرمائے اور ان کی قبر کو منور فرمائے اور جنت ان کا ٹھکانہ بنائے اور

ألہمنا الصبر الجمیل وعافانا من کل مصیبۃ۔

ہمیں صبر جمیل عطا کرے اور ہمیں ہر مصیبت سے محفوظ رکھے۔

صدیقک الأسیف

(رقم الجلوس ......)

نوٹ: اگر دوست کی والدہ کی وفات پر تعزیت کا خط لکھنا ہو تو والدک الکریم کے بجائے والدتک الکریمۃ لکھ دیجیے اور ضریحہ اور مثواہ کے بجائے ضریحہا اور مثواہا لکھ دیجیے۔ باقی خط اسی طرح لکھ دیجیے۔

## (۵)

دوست کو بڑے بھائی کی شادی میں شرکت کی دعوت دینے کے لیے خط

۷/مارس/۱۹۹۰م

راولپنڈی۔ حی التجاریین
شارع رقم ۶۵۔ منزل رقم ۸۹

صَدِیْقِی الْعَزِیْزُ کَمَال

تَحِیَّۃً طَیِّبَۃً وَبَعْدُ: یَسُرُّنِیْ اَنْ اُخْبِرَکَ بِاَنَّ زِوَاجَ اَخِی الْاَکْبَرِ
سلام وآداب کے بعد۔ مجھے آپ کو یہ بتلاتے ہوئے خوشی محسوس ہوتی ہے کہ میرے بڑے بھائی کی شادی

سَیَکُوْنُ یَوْمَ الْخَمِیْسِ الْوَاقِعِ فِیْ ۱۸/مارس/۱۹۹۰م۔ نَرْجُوْ حُضُوْرَکَ
جمعرات بتاریخ ۱۸مارچ ۱۹۹۰ء کو ہوگی۔ ہم آپ کو شرکت کے لیے استدعا کرتے ہیں

فِیْ حَفْلَۃِ الزِّوَاجِ لِیَتِمَّ فَرَحُنَا۔ اَبِیْ وَاُمِّیْ وَاَخِیْ کُلُّھُمْ
شادی کی تقریب میں، تاکہ ہماری خوشی پوری ہو۔ میرے ابا، امی اور بھائی سب

یَرْجُوْنَ حُضُوْرَکَ۔ مَعَ اَطْیَبِ التَّحِیَّاتِ
آپ کی شرکت کے متمنی ہیں۔ عمدہ آداب کے ساتھ

صَدِیْقُکَ الْمُخْلِصُ
(رقم الجلوس ۹۱۱)

## (۶)

والد/والدہ کے نام خط کو جس میں امتحان میں کامیابی کی اطلاع دینی ہو، اس جملے کی مدد سے مکمل کر سکتے ہیں۔

یَسُرُّنِیْ اَنْ اُخْبِرَکُمْ بِاَنَّنِیْ نَجَحْتُ فِی الْاِمْتِحَانِ السَّنَوِیِّ
مجھے آپ کو یہ بتاتے ہوئے خوشی محسوس ہوتی ہے کہ میں سالانہ امتحان میں کامیاب ہو گیا ہوں

فِی الدَّرَجَۃِ الْاُوْلٰی وَھٰذَا النَّجَاحُ الْبَاھِرُ لَمْ یَتَحَقَّقْ
فرسٹ ڈویژن میں، اور یہ شاندار کامیابی حقیقت پذیر نہیں ہوئی۔

اِلَّا بِدُعَائِکُمْ اَجْمَعِیْنَ۔ وَسَاَرْجِعُ اِلَیْکُمْ بَعْدَ ثَلَاثَۃِ اَیَّامٍ
مگر آپ سب کی دعاؤں سے۔ اور میں تین دن کے بعد آپ کے پاس واپس آؤں گا۔

# المقالات الموجزة

## (مختصر مضامین)

## ۱۔ سیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم

قَالَ اللّٰہُ تَبَارَکَ وَتَعَالٰی فِی الْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ ۔ (اللہ تبارک وتعالیٰ نے قرآن مجید میں فرمایا)
"وَمَآ اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا رَحْمَۃً لِّلْعٰلَمِیْنَ۔" (اور ہم نے آپ کو تمام جہانوں کے لیے رحمت بنا کر بھیجا)
وَسِیْرَتُہٗ شَاھِدَۃٌ عَلٰی صِدْقِ قَوْلِہٖ تَعَالٰی ۔ (اور آپ کی سیرت اللہ تعالیٰ کے قول کی سچائی پر گواہ ہے)
وُلِدَ نَبِیُّنَا عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ بِمَکَّۃَ (ہمارے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام مکہ میں پیدا ہوئے)
سَنَۃَ ۵۷۰ بَعْدَ وَفَاۃِ اَبِیْہِ عَبْدِ اللّٰہِ ۔ (۵۷۰ء میں اپنے والد حضرت عبداللہ کی وفات کے بعد)
وَمَاتَتْ اُمُّہُ السَّیِّدَۃُ اٰمِنَۃُ وَھُوَ (اور آپ کی والدہ حضرت آمنہ فوت ہو گئیں جبکہ آپ)
ابْنُ سِتِّ سِنِیْنَ ۔ وَکَفَلَہٗ جَدُّہٗ (چھ برس کے تھے اور آپ کی کفالت کی آپ کے دادا)
عَبْدُ الْمُطَّلِبِ ثُمَّ عَمُّہٗ اَبُوْ طَالِبٍ (عبد المطلب نے پھر آپ کے چچا ابو طالب نے)
وَبَدَاَ یَدْعُوْ بِدَعْوَتِہٖ اِلَی الْاِسْلَامِ بِمَکَّۃَ (اور آپ نے مکہ میں اسلام کی طرف اپنی دعوت شروع کی)
وَھُوَ ابْنُ الْاَرْبَعِیْنَ وَلٰکِنَّ اَھْلَ مَکَّۃَ (جبکہ آپ کی عمر چالیس سال تھی لیکن اہل مکہ نے)
کَذَّبُوْہُ وَاٰذَوْہُ وَاَصْحَابَہٗ ۔ (آپ کو جھٹلایا اور آپ کو اور آپ کے صحابہؓ کو ایذا دی)
فَھَاجَرَ النَّبِیُّ عَلَیْہِ السَّلَامُ وَاَصْحَابُہٗ (پس نبی علیہ السلام اور آپ کے صحابہؓ نے ہجرت کی)
اِلَی الْمَدِیْنَۃِ بَعْدَ ثَلَاثَ عَشَرَۃَ سَنَۃً لِدَعْوَتِہٖ (مدینہ کو اپنی دعوت کے تیرہ سال بعد)
وَاضْطُرَّ اِلٰی عِدَّۃٍ مِنَ الْغَزَوَاتِ (اور آپ مجبور ہوئے متعدد جنگیں لڑنے پر)
ضِدَّ الْمُشْرِکِیْنَ فَانْتَصَرَ عَلَیْھِمْ وَاَخِیْرًا (مشرکین کے خلاف، آپ نے ان پر فتح پائی اور بالآخر)

دَخَلَ مَكَّةَ فَاتِحًا وَعَفَا عَنِ الْمَفْتُوحِينَ۔ (آپؐ مکہ میں فاتحانہ داخل ہوئے اور مفتوحین کو معاف کر دیا)
وَقَدْ عَاشَ فِي الْمَدِينَةِ عَشْرَ سَنَوَاتٍ (اور آپؐ نے مدینہ میں دس سال بسر کیے)
حَتَّى لَحِقَ بِالرَّفِيقِ الْأَعْلَى سَنَةَ ١١ھ/٦٣٢م (حتیٰ کہ ۱۱ھ/۶۳۲ء میں رفیقِ اعلیٰ سے جا ملے)
وَكَانَ نَبِيُّنَا عَلَيْهِ الصَّلَاةُ وَالسَّلَامُ (اور ہمارے نبی علیہ الصلاۃ والسلام تھے)
مَثَلًا أَعْلَى فِي الْأَخْلَاقِ الْكَرِيمَةِ۔ (اخلاقِ کریمہ میں اعلیٰ مثال)
وَلَنَا فِي سِيرَتِهِ الطَّيِّبَةِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ (اور ہمارے لیے آپؐ کی سیرتِ پاک میں بہترین نمونہ ہے)
كَمَا قَالَ اللّٰهُ سُبْحَانَهُ وَتَعَالَى: (جیسا کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے فرمایا ہے)
لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللّٰهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ (یقیناً تمہارے لیے رسول اللہ میں بہترین نمونہ ہے)
فَيَجِبُ عَلَيْنَا أَنْ نَتَّبِعَ سِيرَتَهُ (پس ہم پر لازم ہے کہ ہم آپؐ کی سیرت کی پیروی کریں۔
وَنُحِبَّهُ حُبًّا جَمًّا۔ (اور آپؐ سے بے حد محبت رکھیں)۔

## ۲۔ اَلْإِسْلَامُ

اَلْإِسْلَامُ هُوَ الدِّينُ الَّذِي جَاءَ بِهِ (اسلام وہ دین ہے جسے لائے)
خَاتَمُ النَّبِيِّينَ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ (خاتم النبیین حضرت محمد بن عبد اللہ)
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلَى آلِهِ وَسَلَّمَ۔ (صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم)
وَالْمُرَادُ مِنَ الْإِسْلَامِ هُوَ الْإِيمَانُ (اور اسلام سے مراد ہے ایمان)
بِالْأُصُولِ الدِّينِيَّةِ وَإِطَاعَةُ اللّٰهِ وَالرَّسُولِ۔ (اصول دینیہ پر اور اللہ اور رسولؐ کی اطاعت)
وَالْأُصُولُ الدِّينِيَّةُ هِيَ الْإِيمَانُ بِاللّٰهِ (اور اصول دینیہ ہیں: ایمان اللہ پر
وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَمَلَائِكَتِهِ وَرُسُلِهِ۔ (اور یوم آخرت پر اور اس کے فرشتوں اور رسولوں پر)
وَأَرْكَانُ الْإِسْلَامِ خَمْسَةٌ وَهِيَ: (اور ارکانِ اسلام پانچ ہیں اور وہ ہیں)
الشَّهَادَةُ بِالتَّوْحِيدِ وَالرِّسَالَةِ الْمُحَمَّدِيَّةِ (توحید اور رسالتِ محمدیؐ کی گواہی)

أن توفر شيئا من راتبه شهريا (کہ اپنی تنخواہ میں سے ماہانہ کچھ بچت کرے)

بعض المدة فيشتري دراجة (کچھ عرصہ تک پھر ایک بائیسکل خرید لے)

والاحتفاظ بالدراجة وتصليحها سهل (اور بائیسکل کی دیکھ بھال اور مرمت آسان)

ورخيص جدا لأنها لا تحتاج (اور بہت سستی ہے کیونکہ اسے ضرورت نہیں)

إلى النفط أو البترول. كما أنها (مٹی کا تیل یا پٹرول کی۔ نیز یہ)

أسهل المراكب الحديثة استعمالا (استعمال کے لحاظ سے جدید سواریوں میں سے سہل ترین ہے)

فلذا تسمى الدراجة سيارة الفقير. (اسی لیے بائیسکل کو غریب کی کار کہا جاتا ہے)

وتصنع الدراجة من الحديد وآليتها (اور بائیسکل لوہے سے بنتی ہے اور اس کی مشینری)

بسيطة جدا. وعدد أجزائها قليل (نہایت سادہ ہے اور اس کے اجزاء کی تعداد کم ہے)

ومن أهمها منصب ومقود (اہم اجزاء میں سے فریم، ہینڈل)

ومقعد وعجلتان ولهما كن مطاطيان (کاٹھی، دو پہیے، ربڑ کے دو ٹائر)

وإطاران داخليان ودواستان. ولها (دو ٹیوبیں اور دو پیڈل ہیں۔ اور اس کی)

مكبحان يوقف الراكب بهما الدراجة (دو بریکیں ہیں جن کے ذریعے سوار بائیسکل روک لیتا ہے)

أو يخفف من سرعتها إذا ما يشاء (یا اس کی رفتار کم کر لیتا ہے جب بھی چاہتا ہے)

(اور اس کے پہیوں میں پمپ سے ہوا بھری جاتی ہے)

وفي باكستان تصنع الدراجة (اور پاکستان میں بائیسکل بنائی جاتی ہے)

في عدد كثير وبماركات مختلفة (کثیر تعداد میں اور مختلف مارکوں سے)

من أشهرها ماركة سهراب (مشہور ترین مارکوں میں مارکہ سہراب)

وماركة إيغل وماركة رستم. (مارکہ ایگل اور مارکہ رستم ہے)۔

## السيارة

السيارة إحدى وسائل النقل السريعة (موٹر کار تیز رفتار ذرائع نقل میں سے ایک ہے)

اَلَّتِي اخْتَرَعَهَا الْإِنْسَانُ فِي الْعَصْرِ الْحَدِيْثِ (جنہیں انسان نے دورِ جدید میں ایجاد کیا)
وَهِيَ تَقْطَعُ الْمَسَافَةَ فِي سَاعَاتٍ مَّا (اور یہ اس فاصلے کو گھنٹوں میں طے کر لیتی ہے جسے
كَانَتْ تَقْطَعُهَا وَسَائِلُ السَّفَرِ الْقَدِيْمَةُ (قدیم ذرائع سفر طے کرتے تھے)
فِي أَيَّامٍ فَأَصْبَحَ السَّفَرُ بِهَا سَهْلًا وَمُرِيْحًا (دنوں میں۔ پس اس سے سفر آسان اور آرام دہ ہو گیا)
وَلِلسَّيَّارَةِ مُحَرِّكٌ يُسَيِّرُهَا وَلَهَا أَرْبَعُ (اور کار کا ایک انجن ہوتا ہے جو اسے چلاتا ہے اور اس کے چار)
عَجَلَاتٍ تَجْرِي عَلَيْهَا وَعَجَلَةٌ لِلْقِيَادَةِ (پہیے ہوتے ہیں جن پر یہ چلتی ہے اور ایک سٹیرنگ ویل ہوتا ہے)
يُدِيْرُهَا السَّائِقُ فَتَتَّجِهُ السَّيَّارَةُ (جسے ڈرائیور گھماتا ہے پس کار رخ کرتی ہے)
حَسَبَ إِرَادَتِهِ۔ وَيُمْكِنُ لِلسَّائِقِ أَنْ (اس کے حسب ارادہ۔ اور ڈرائیور کے لیے ممکن ہے کہ)
يُوْقِفَ السَّيَّارَةَ أَوْ يُخَفِّفَ مِنْ سُرْعَتِهَا (وہ کار روک یا اس کی رفتار کم کر دے)
وَيُدَارُ مُحَرِّكُهَا بِالْبِتْرُوْلِ أَوِ الدِّيْزَلِ (اور اس کا انجن پٹرول یا ڈیزل سے چلتا ہے)
وَمَقَاعِدُهَا مُرِيْحَةٌ جِدًّا۔ وَالسَّيَّارَاتُ (اور اس کی سیٹیں بہت آرام دہ ہوتی ہیں اور کاریں)
أَنْوَاعٌ وَطِرَازَاتٌ ~~بَعْضُهَا تُسْتَعْمَلُ~~ (کئی قسم اور طرز کی ہوتی ہیں۔ ان میں سے بعض استعمال کی جاتی ہیں)
~~لِلرُّكُوْبِ وَالْأُخْرَى لِنَقْلِ الْبَضَائِعِ~~ (سواری کے لیے اور بعض سامان منتقل کرنے کے لیے)
بَعْضُهَا كَبِيْرَةٌ وَالْأُخْرَى صَغِيْرَةٌ۔ (بعض بڑی ہوتی ہیں اور دوسری چھوٹی)
وَالسَّيَّارَةُ الْكَبِيْرَةُ الَّتِي تُسْتَعْمَلُ لِلرُّكُوْبِ (اور بڑی کار جو سواری کے لیے استعمال کی جاتی ہے)
تُسَمَّى الْحَافِلَةَ أَوْ سَيَّارَةَ الْبُوْصِ وَالْحَافِلَةُ (اسے بس کہتے ہیں اور بس)
أَكْثَرُ السَّيَّارَاتِ اسْتِعْمَالًا وَأَعْظَمُهَا نَفْعًا (موٹر کاروں میں سب سے زیادہ استعمال ہونے والی اور سب سے زیادہ فائدہ مند)

## ۸۔ اَلْقِطَارُ

اَلْقِطَارُ إِحْدَى وَسَائِلِ النَّقْلِ السَّرِيْعَةِ (ریل گاڑی ان تیز رفتار ذرائع نقل میں سے ایک ہے)
اَلَّتِي اخْتَرَعَهَا الْإِنْسَانُ فِي الْعَصْرِ الْحَدِيْثِ (جنہیں انسان نے دورِ جدید میں ایجاد کیا)

وَالسَّفَرُ بِالْقِطَارِ مُمْتِعٌ وَّاٰمَنُ (ریل گاڑی سے سفر پُر لطف اور محفوظ تر ہوتا ہے)

مِنَ السَّفَرِ بِالْوَسَائِلِ الْاُخْرَى الْحَدِيثَةِ (دوسرے جدید ذرائع سے سفر کے مقابلے میں)

وَهَيْئَةُ الْقِطَارِ خَلَّابَةٌ لِكُلِّ اِنْسَانٍ (اور ریل گاڑی کی شکل ہر انسان کے لیے دلکش ہے)

صَغِيرًا كَانَ اَوْ كَبِيرًا ذَكَرًا كَانَ اَوْ اُنْثٰى (خواہ وہ چھوٹا ہو یا بڑا، مرد ہو یا عورت)

يَتَأَلَّفُ الْقِطَارُ مِنْ قَاطِرَةٍ وَعِدَّةِ عَرَبَاتٍ (ریل گاڑی انجن والے ڈبے اور متعدد ڈبوں سے مل کر بنتی ہے)

اَلْقَاطِرَةُ الْاَمَامِيَّةُ تَجُرُّ الْعَرَبَاتِ الْخَلْفِيَّةَ (آگے والا انجن کا ڈبہ پیچھے والے ڈبوں کو کھینچتا ہے)

وَفِي الْقَاطِرَةِ مُحَرِّكَاتٌ تُدَارُ (انجن والے ڈبے میں کئی انجن ہوتے ہیں جو چلتے ہیں)

بِالضَّغْطِ الْبُخَارِيِّ اَوِ الْكَهْرَبَاءِ (بھاپ یا بجلی سے)

وَلِلْقِطَارِ عَجَلَاتٌ حَدِيدِيَّةٌ تَدُورُ (ریل گاڑی کے لوہے کے پہیے ہوتے ہیں جو چلتے ہیں)

عَلَى خَطَّيْنِ مُتَوَازِيَيْنِ مِنَ الْحَدِيدِ (لوہے کی دو متوازی پٹڑیوں پر)

وَالْقِطَارُ نَوْعَانِ، نَوْعٌ مُخَصَّصٌ لِلرُّكَّابِ (ریل گاڑیاں دو قسم کی ہیں ایک قسم سواریوں کے لیے مخصوص ہے)

وَاٰخَرُ مُخَصَّصٌ لِشَحْنِ الْبَضَائِعِ۔ (اور دوسری سامان لے جانے کے لیے)

[illegible] (مسافر گاڑی سبز رنگ کی ہوتی ہے)

[illegible] (اور دوسری سرخ رنگ کی ہوتی ہے)

فِي كُلِّ مَدِينَةٍ اَوْ قَرْيَةٍ هَامَّةٍ (ہر شہر یا اہم بستی میں)

مَحَطَّةٌ لِلْقِطَارِ۔ وَدَوِيُّ صَفَّارَةِ الْقِطَارِ (ریلوے اسٹیشن ہوتا ہے۔ گاڑی کی سیٹی کی گونج)

يُعْجِبُ السَّامِعِينَ۔ اُحِبُّ السَّفَرَ بِالْقِطَارِ (سننے والوں کو اچھی لگتی ہے میں ریل گاڑی سے سفر پسند کرتا ہوں)

## الطَّيَّارَةُ

اَلطَّيَّارَةُ اَسْرَعُ وَسَائِلِ النَّقْلِ كُلِّهَا۔ (ہوائی جہاز تمام ذرائع نقل سے زیادہ تیز رفتار ہے)

وَهِيَ مِنْ اَعْظَمِ الْمُخْتَرَعَاتِ الْحَدِيثَةِ (اور یہ عظیم ترین جدید ایجادوں میں سے ہے)

اَلطَّيَّارَةُ تَقْطَعُ فِي بِضْعِ سَاعَاتٍ (ہوائی جہاز چند گھنٹوں میں طے کر لیتا ہے)
لِلْمَسَافَةِ الَّتِي تَقْطَعُهَا الْمَرَاكِبُ الْأُخْرَى (وہ فاصلہ جسے دوسری سواریاں طے کرتی ہیں)
فِي أُسْبُوْعٍ أَوْ أَكْثَرَ۔ وَلِلطَّيَّارَةِ (ایک ہفتے میں یا اس سے زیادہ۔ اور ہوائی جہاز کا)
رَأْسٌ وَذَنَبٌ وَجَنَاحَانِ۔ فَهِيَ (ایک سر، ایک دُم اور دو پَر ہوتے ہیں۔ پس یہ)
تُشْبِهُ الطَّيْرَ فِي الْهَيْئَةِ وَالْعَمَلِ (صورت اور عمل میں ہوائی جہاز کے مشابہ ہے)
وَفِي دَاخِلِهَا مُحَرِّكَاتٌ تُدَارُ بِالْبِتْرُوْلِ۔ (اور اس کے اندر انجن ہوتے ہیں جو پٹرول سے چلتے ہیں)
وَالطَّيَّارَاتُ أَنْوَاعٌ فَمِنْهَا مَا تُسْتَخْدَمُ لِلرُّكُوْبِ۔ (ہوائی جہاز کی کئی اقسام ہیں بعض سواری کے لیے استعمال کیے جاتے ہیں)
وَمِنْهَا مَا تُسْتَعْمَلُ لِنَقْلِ الْبَضَائِعِ وَالرَّسَائِلِ (اور بعض سامان اور خطوط کے نقل کے لیے استعمال کیے جاتے ہیں)
وَلَهَا نَوْعٌ مَا يُسْتَعْمَلُ فِي الْحُرُوْبِ (اور اس کی ایک قسم ہے جو جنگوں میں استعمال کی جاتی ہے)
لِلْغَارَاتِ الْجَوِّيَّةِ۔ وَالطَّيَّارَةُ النَّفَّاثَةُ (فضائی حملوں کے لیے۔ اور جیٹ ہوائی جہاز)
أَحْدَثُ الطَّيَّارَاتِ اخْتِرَاعًا۔ (ایجاد کے لحاظ سے ہوائی جہازوں میں جدید ترین ہے)
إِنَّ الطَّيَّارَةَ لَهَا مَنَافِعُ كَثِيْرَةٌ (بلاشبہ ہوائی جہاز کے بہت فائدے ہیں)
وَلٰكِنَّهَا أَغْلَى وَسَائِلِ النَّقْلِ وَأَخْطَرُهَا (لیکن ذرائع نقل میں یہ سب سے مہنگا اور سب سے خطرناک ہے)

## ۱۰۔ حَدِيْقَةُ الْحَيَوَانِ

حَدِيْقَةُ الْحَيَوَانِ تُجْمَعُ فِيْهَا (چڑیا گھر میں جمع کیے جاتے ہیں)
أَنْوَاعٌ مِنَ الْحَيَوَانَاتِ وَتُحْفَظُ بِهَا۔ (قسم قسم کے جانور اور وہاں محفوظ رکھا جاتا ہے)
وَيُجَهَّزُ فِيْهَا لِكُلِّ حَيَوَانٍ (اور وہاں ہر جانور کے لیے تیار کیے جاتے ہیں)
الْحَالَاتُ الطَّبِيْعِيَّةُ الَّتِي كَانَ يَعِيْشُ فِيْهَا (وہ طبعی حالات جن میں وہ رہتا تھا)
لَمَّا كَانَ حُرًّا۔ وَهِيَ تَبْقَى مَفْتُوْحَةً (جب وہ آزاد تھا۔ اور یہ کھلا رہتا ہے)
لِلزَّائِرِيْنَ مِنَ الصُّبْحِ إِلَى الْمَسَاءِ۔ (آنے والوں کے لیے صبح سے شام تک)

زُرْتُ حَدِيْقَةَ الْحَيَوَانِ بِلَاهُوْرَ فِي الْأُسْبُوْعِ السَّابِقِ (میں نے گذشتہ ہفتے لاہور کے چڑیا گھر کی سیر کی)

وَجَدْتُ فِيْهَا أَنْوَاعًا كَثِيْرَةً لِلْحَيَوَانَاتِ (میں نے اس میں جانوروں کی بہت سی اقسام دیکھیں)

مِنْهَا الْأَسَدُ الَّذِيْ يَسْكُنُ فِيْ قَفَصٍ كَبِيْرٍ مِنَ الْحَدِيْدِ (ان میں شیر ہے جو لوہے کے ایک بڑے پنجرے میں رہتا ہے)

وَيَزْأَرُ أَحْيَانًا فَيَفْزَعُ الْأَوْلَادُ مِنْهُ. (اور کبھی کبھی دھاڑتا ہے تو بچے اس سے ڈر جاتے ہیں)

وَرَأَيْتُ فِيْهَا الْقِرْدَ كَانَتْ لَا تَهْدَأُ حَرَكَتُهَا (اور میں نے اس میں بندریا دیکھی جس کی حرکت رکتی نہ تھی)

وَكَانَتْ تَسُرُّ الزَّائِرِيْنَ بِحَرَكَاتِهَا الْعَجِيْبَةِ (اور وہ آنیوالوں کو اپنی عجیب حرکتوں سے خوش کرتی تھی)

كَمَا رَأَيْتُ فِيْهَا الْفِيْلَ وَالْفَهْدَ وَالْكَرْكَدَنَّ (نیز میں نے اس میں دیکھا ہاتھی، چیتا، گینڈا)

وَالذِّئْبَ وَالثَّعْلَبَ وَالدُّبَّ وَحِمَارَ الزَّرَدِ وَالزَّرَافَةَ (بھیڑیا، لومڑی، ریچھ، زیبرا، زرافہ)

وَالنَّعَامَةَ وَالظَّبْيَ وَالْكَنْغَرَ وَفَرَسَ الْبَحْرِ وَالتِّمْسَاحَ (شتر مرغ، ہرن، کنگرو، دریائی گھوڑا اور مگرمچھ)

وَوَجَدْتُ فِيْهَا أَنْوَاعًا لِلسَّمَكِ وَالطَّاوُوْسِ (اور میں نے اس میں کئی اقسام دیکھیں مچھلی، مور)

وَالْبَبْغَاءِ وَالْعُصْفُوْرِ وَالدَّجَاجَةِ وَالْحَمَامَةِ (طوطے، چڑیا، مرغی اور کبوتر کی)۔

## ۱۱۔ اَلْجَمَلُ

اَلْجَمَلُ حَيَوَانٌ عَجِيْبٌ صُوْرَةً وَطَبِيْعَةً۔ (اونٹ عجیب جانور ہے بلحاظ شکل وطبیعت)

عُنُقُهُ طَوِيْلٌ وَذَنَبُهُ قَصِيْرٌ (اس کی گردن لمبی اور دُم چھوٹی ہوتی ہے)

وَلَهُ أَرْبَعُ قَوَائِمَ طَوِيْلَةٍ۔ عَلٰى ظَهْرِهِ (اور اس کی چار لمبی ٹانگیں ہوتی ہیں۔ اس کی پیٹھ پر)

سَنَامٌ وَمِنَ الْجِمَالِ مَا لَهُ سَنَامَانِ۔ (کوہان اور بعض اونٹوں کی دو کوہان ہوتی ہیں)

وَلَهُ أُذُنَانِ صَغِيْرَتَانِ ۔ فَلِذَا قَالَ اللّٰهُ (اور اس کے دو چھوٹے کان ہیں۔ اسی لیے اللہ نے فرمایا:)

"أَفَلَا يَنْظُرُوْنَ إِلَى الْإِبِلِ كَيْفَ خُلِقَتْ" (کیا وہ اونٹ کی طرف نہیں دیکھتے کہ کیسے پیدا کیا گیا)

وَالْجَمَلُ يَخْتَزِنُ الْغِذَاءَ فِيْ سَنَامِهِ كَمَا أَنَّهُ (اور اونٹ اپنی کوہان میں غذا ذخیرہ کر لیتا ہے نیز وہ)

يَخْزُنُ الْمَاءَ فِيْ مَوْضِعٍ خَاصٍّ مِنْ جِسْمِهِ۔ (اپنے جسم کے ایک خاص حصے میں پانی جمع کر لیتا ہے)

فَيَسْتَطِيعُ الْجَمَلُ أَنْ يَمْضِيَ أَيَّامًا عِدَّةً (پس اونٹ کئی دن گزار سکتا ہے)
بِلَا شُرْبٍ وَلَا أَكْلٍ ۔ وَالْوِسَائِدُ مِنْ لَحْمٍ (بغیر کھائے پئے اور گوشت کے تکیے)
تَحْتَ أَسْفَلِ أَقْدَامِهِ تَمْنَعُهَا أَنْ تَغُوصَ (اس کے پاؤں کے نیچے بچاتے ہیں انہیں دھنسنے سے)
فِي الرَّمْلِ ۔ وَحَقًّا يُسَمَّى الْجَمَلُ سَفِينَةَ الصَّحْرَاءِ ۔ (ریت میں۔ اور بجا طور پر اونٹ کو سفینۂ صحرا کہا جاتا ہے)
وَالْجَمَلُ يَنْفَعُ الْإِنْسَانَ فِي أَكْثَرَ مِنْ وَجْهٍ ۔ (اور اونٹ انسان کو کئی طرح سے فائدہ دیتا ہے)
فَيُسْتَعْمَلُ لِلْحِرَاثَةِ وَحَمْلِ الْأَثْقَالِ وَالرُّكُوبِ (اسے ہل جوتنے، بوجھ اٹھانے اور سواری کے لیے استعمال کیا جاتا ہے)
وَتُنْسَجُ الْمَلَابِسُ مِنْ وَبَرِهِ ۔ (اور اس کی اون سے کپڑے بُنے جاتے ہیں)۔

# ١٢- البقرة

اَلْبَقَرَةُ نَوْعَانِ ، الْوَحْشِيَّةُ وَالْمُسْتَأْنَسَةُ ۔ (اور گائے دو قسم کی ہوتی ہے، وحشی اور مانوس)
اَلْبَقَرَةُ الْوَحْشِيَّةُ تَعِيشُ فِي الْغَابَاتِ ۔ (وحشی گائے جنگلوں میں رہتی ہے)
أَمَّا الْبَقَرَةُ الْمُسْتَأْنَسَةُ فَهِيَ (رہی مانوس گائے تو وہ)
مِنَ الْحَيَوَانَاتِ الْأَهْلِيَّةِ وَهِيَ تَأْلَفُ صَاحِبَهَا (گھریلو جانوروں میں سے ہے اور یہ اپنے مالک سے الفت کرتی ہے)
وَالْبَقَرَةُ لَهَا جِسْمٌ كَبِيرٌ مِثْلُ الْجَمَلِ ۔ (اور گائے کا اونٹ کے مانند بڑا جسم ہوتا ہے)
وَلٰكِنَّ جِسْمَهَا مُتَوَازِنٌ مُتَنَاسِبٌ خِلَافَ الْجَمَلِ ۔ لیکن اونٹ کے برعکس اس کا جسم متوازن و متناسب ہوتا ہے)
وَلَهَا عَيْنَانِ جَمِيلَتَانِ وَذَنَبٌ طَوِيلٌ (اور اس کی دو خوبصورت آنکھیں اور ایک لمبی دم)
وَقَرْنَانِ جَمِيلَتَانِ ۔ وَهِيَ تُوجَدُ (اور دو خوبصورت سینگ ہیں۔ اور یہ پائی جاتی ہے)
فِي أَلْوَانٍ مُخْتَلِفَةٍ ۔ بَعْضُهَا بَيْضَاءُ اللَّوْنِ (مختلف رنگوں میں۔ ان میں سے بعض سفید رنگ کی ہوتی ہیں)
وَالْأُخْرَى حَمْرَاءُ اللَّوْنِ ۔ وَالْبَقَرَةُ (اور دوسری سرخ رنگ کی۔ اور گائے)
تَنْفَعُ النَّاسَ فِي أَكْثَرَ مِنْ وَجْهٍ ۔ (لوگوں کو کئی طرح سے فائدہ دیتی ہے)
فَهُمْ يَشْرَبُونَ مِنْ لَبَنِهَا وَيَأْكُلُونَ لَحْمَهَا ۔ (وہ اس کا دودھ پیتے اور اس کا گوشت کھاتے ہیں)

